رکو۔" میں نے کہا۔

"کیا بات ہے مسٹر؟" پیچھے سے پولیس والے نے پوچھا۔

"مجھے جوتے کے تسمے باندھنے ہیں۔"

میں فٹ پاتھ پر جھکا اور اپنی ٹانگوں کے درمیان سے پیچھے دیکھا۔ سیاہ کار اب رک گئی تھی۔ ایک ٹرک گزرا تو اس کی ہیڈ لائٹس کی روشنی میں میں نے دیکھا کہ کار میں ڈرائیور کے علاوہ بھی ایک شخص موجود ہے۔

او مائی گاڈ........... میں نے سوچا' مافیا کا ہٹ اسکواڈ!

میں نے محافظوں کو خبردار کرنے کی کوشش کی لیکن میری تو جیسے زبان ہی اینٹھ گئی تھی۔ مجھے لگ رہا تھا کہ ہمارا وقت قریب آگیا ہے۔ میں نے انگلی سے سیاہ کار کی طرف اشارہ کرتے ہوئے حلق سے عجیب سی آوازیں نکالیں۔ بالآخر ایک پولیس والا میری بات سمجھ گیا۔ اس کا ہاتھ ہولسٹر پر پہنچا اور اس نے پلٹ کر دیکھا پھر وہ ہنسنے لگا۔ "فکر مت کرو' وہ دوست ہیں۔ انہیں میں نے طلب کیا تھا۔"

میں نے سکون کی گہری سانس لی۔

"جب تم جوتوں کے تسموں سے الجھ رہے تھے تو میں نے تمہاری لرزتی ٹانگیں دیکھ لی تھیں۔" پولیس والے نے کہا۔

چرچ میں بھی ایک پولیس والا میسی کے پیچھے پیچھے اندر جا رہا تھا۔ میں نے سرگوشی میں کہا۔ "کچھ پرائیویسی تو دو۔"

پولیس والا مسکرا کر کھڑا ہو گیا۔

"برو!" میں نے لڑکے کو پکارا۔ "ایک شمع میری طرف سے بھی بیٹے۔"

اس نے اثبات میں سر ہلایا اور اندر چلا گیا۔

ہم سیڑھیوں پر کھڑے رہے' قریب ہی ایک ٹیکسی کھڑی تھی۔ اس کی ونڈ شیلڈ سے "آف ڈیوٹی" کی سائن لٹک رہی تھی۔ ڈرائیور ڈرائیونگ سیٹ پر بیٹھا اخبار پڑھ رہا تھا۔ کبھی قریب سے کوئی ٹرک گزر جاتا۔ ٹریفک کی آواز سے میرے سر میں دھماکے ہو رہے تھے۔

"میری سمجھ میں نہیں آتا کہ اس علاقے کے لوگ سوتے کیسے ہوں گے!" میں نے بھنا کر کہا۔ "تمام رات تو ٹریفک چلتا ہے یہاں۔"



"آدمی عادی ہو جاتا ہے۔" پولیس والے نے کہا۔

"میں تو ان آوازوں کے بغیر سو ہی نہیں سکتا۔" دوسرا پولیس والا بولا۔

چند منٹ بعد ایک اوسط قامت کا شخص چرچ سے نکلا۔ چار پولیس والوں کو کھڑے دیکھ کر اسے حیرت ہوئی۔ "بہت خوب صورت سروس ہے۔" اس نے نرم لہجے میں کہا۔ "وہ اپنے باپ کے لئے شمع جلا رہا ہے۔"

مجھے ایک اجنبی شخص کا وہ جذبہ بہت اچھا لگا۔ وہ میسی کو پہچان گیا تھا اور اب تک پورے نیویارک کو میسی کے باپ کی موت کا علم ہو چکا تھا۔

"ایکس کیوزمی پوڑنا!" اس شخص نے میرے اور پولیس والے کے درمیان سے گزرتے ہوئے کہا۔ پھر اس نے سڑک پار کی اور خالی ٹیکسی میں بیٹھ گیا۔ اس نے ہمیں دیکھ کر ہاتھ ہلایا اور ٹیکسی روانہ ہو گئی۔

"خوب صورت سروس؟" ایک پولیس والا دہرا رہا تھا۔ "یہاں سروس تو نہیں ہوتی۔ کیوں ریکو؟"

"نہیں۔ بس یہ چرچ رات بھر کھلا رہتا ہے۔" دوسرے پولیس والے نے جواب دیا۔

میں تیزی سے سیڑھیاں چڑھ کر اوپر پہنچا اور چوبی دروازے کو دھکیلا۔ "اے بھائی.......... دروازے باہر کی طرف کھلتے ہیں۔" عقب سے پولیس والے نے بتایا۔

چرچ زرد روشنی میں نمایاں ہوا تھا۔ فضا میں خوشبوؤں کی مہک موجود تھی۔ رنگین شیشوں کے طاق میں قطار در قطار شمعیں روشن تھیں۔ دیوار پر آویزاں مصلوب مسیح کی چوبی شبیہہ جیسے سب کچھ دیکھ رہی تھی.......... اور کچھ بھی نہیں دیکھ رہی تھی۔

میں نے دوسری قطار میں میسی کو گھٹنوں کے بل جھکے دیکھا تو سکون کی سانس لی۔ اس کا سر نیچے.......... بہت نیچے.......... شاید فرش تک جھکا ہوا تھا۔ چرچ میں اس کے علاوہ کوئی نہیں تھا۔ میں دیوار سے ٹیک لگا کر کھڑا ہو گیا۔

پھر مجھے کیمپ میں تیزاب والے کے الفاظ یاد آئے.......... اس نے کہا تھا۔

"بہتر ہے' ہمارے کہنے کے مطابق کھیلو پوڑنا۔"

وہ عجیب لفظ تھا.......... پوڑنا! لوسیانا میں تو یہ بولا جاتا تھا لیکن شمال میں نہیں۔

میرے دیکھتے ہی دیکھتے میسی نظروں سے اوجھل ہو گیا۔ اب مجھے درمیانی راستے پر صرف اس کے جوتے نظر آ رہے تھے۔ ایک لمحے کو میں نے سوچا کہ کہیں کیتھولک لوگ پیشانی بھی تو نہیں ٹکاتے لیکن پھر............

میں میسی کی طرف لپکا۔ گدی پر اس کے گھنگریالے سیاہ بالوں کے نیچے خون کی تین لکیریں نظر آ رہی تھیں۔ وہ پہلو کے بل گرا ہوا تھا۔ فرش پر تین مختلف جگہوں پر لکیروں سے بہتا ہوا خون جمع ہو رہا تھا۔

اور اس کے ہونٹوں پر مسکراہٹ تھی!

☆-----ختم شد-----☆